معلوم ہے بقایا مالگزاری ۔ بقایا آبکاری یا تقاوی کی وصولی کے سلسلہ غیر زرعی جانور ضبط کئے گئے ہیں ۔ اس میں شک نہیں کہ پست اقوام اور ہریجنوں کے ساتھ رعایت کی جانی چاہئیے چنانچہ حکومت نے اون کے متعلق رعایت روا رکھی ہے ۔ لیکن قانون کی خلاف ورزی کی صورت میں کارروائی کرنا لازمی ہے ۔ یہ بھی کہا گیا کہ جاگیرات میں بنچرائی کا رقبہ نہیں تھا جو بھی رقبہ تھا اوس پر رعایا کاشت کرتی تھی ۔ اس وجہ سے جاگیری مواضعات میں ایسے رقبہ‌جات کو ازسرنو گائران کے لئے مختص نہیں کرنا چاہیئے ۔ میں مانتا ہوں کہ جاگیرات میں جاگیرداروں اور والی سمستانوں نے اپنی ذاتی اغراض کے لئے گائران کا رقبہ مختص نہیں کیا تھا ۔

اس رقبہ کو بھی اپنے نام یا رعایا کے نام پٹہ کرکے اس سے بھی وہ مستفید ہونے کی کوشش کئے ۔ جب قانوناً جاگیری اور خالصہ کے حقوق مساوی طور پر رکھے گئے ہیں تو پھر یہ بھی حق ہونا چاہئیے کہ انکے جانور بھی مساوی حق کے ساتھ چرائے جاسکیں ۔ وہاں پرمبوک ہو تو مزروعہ رقبہ کا ۱۰ فیصد گائران کے لئے مختص کردیا جائے اور اس کے بعد جو بچے اس میں سے پست اقوام کو دیا جائے ۔ اس کے بعد دوسروں کو ترجیح دی جائے ۔ میں ایک مثال دیتا ہوں ۔ دنیا میں ایک کروڑ پتی بھی زندہ رہتا ہے اور چار آنے کمانے والا مزدور بھی زندہ رہتا ہے ۔ فرق یہ ہوتا ہے کہ ایک آرام سے زندگی بسر کرتا ہے اور دوسرا تکلیف سے ۔ میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ جہاں جاگیری رعایا تکلیف میں ہے وہاں دس فیصد مقرر کرنے کے بعد باقی اراضی ہریجنوں کو دیدی جائے تو کون اوس سے انکار کرسکتا ہے ۔

اس کے بعد یہ کہا گیا ہے کہ اراضیات کے پٹہ کے تعلق سے کس قسم کی شہادت کا لحاظ کیا جائے ۔ بعض معزز ممبران نے یہ شکایت پیش کی کہ جمعبندی کے کاغذات میں انکا نام نہیں ہے ۔ پہانی پترک میں اور دیگر متعلقہ کاغذات میں انکا نام نہیں ہے ۔ لیکن یہ تو نہیں کہا جاسکتا کہ ہر موضع میں لازمی طور پر ایسا ہوا ہے ۔ مستثنیات ہوسکتے ہیں ۔ لیکن عام طور پر نام رکھنے کے لئے حکم دیا گیا ہے اور عام طور پر رکھا گیا ہے ۔ اور جہاں ایسا نہیں ہوا وہاں زبانی شہادت پیش کرسکتے ہیں ۔ قانون میں ایسا تو نہیں ہے کہ زبانی شہادت نہیں لاسکتے اور پٹہ نہیں کیا جاسکتا ۔

شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ : — یہی بات آپ منسٹر صاحب سے منوا لیجئے ۔

شری جے ۔ رام ریڈی : — آپ سنئے تو سہی ۔ پہلے کا قبضہ ہوتو آپ گواہوں کو لاکر دس سال کا قبضہ بھی بتلا سکتے ہیں ۔ ہر قانون کے مستثنیات ہوسکتے ہیں ۔ اگر ہمارے قانون میں کوئی خامی ہو تو ہم اس پر غور کرینگے اور اسکی اصلاح کرینگے ۔

شری پنڈم واسدیو :— آپ منسٹر صاحب کو سمجھائیے ہمیں نہیں ۔ شائد منسٹر صاحب کو معلوم نہیں ہے ۔

شری جبے - رام ریڈی :- عموماً یہ دیکھا گیا ہے کہ تاوان غلط فہمی سے عائد کیا گیا - در اصل تاوان عائد کرنے کا مقصد نہ تھا - اگر پورے پانچسو آدمیوں پر تاوان عائد کیا گیا اور صرف پچاس آدمی بھی درخواست دیتے ھیں اور وہ نا واجبی تاوان ھے تو کلکٹر اس کو معاف کریگا ؟

ایک آنریبل ممبر - اعلان کیجئیے -

شری جبے - رام ریڈی :- چنانچہ ایسا ھوا - ھمارے معزز ڈپٹی منسٹر صاحب جب میری کانسٹیٹیونسی تشریف لائے تھے اور رعایا نے ایسی شکایت کی تو انہوں نے کلکٹر سے یہ کہا کہ اگر تاوان عائد ھوا ھے تو معاف کیا جائے - ایک آدمی کی طرف سے مرافعہ کرنے میں مصارف زیادہ ھوتے ھیں اس لئیے مشترکہ طور پر درخواست دی جائے -

شری اے - رامچندرا ریڈی ( رامائن پیٹھ ) :- اس قسم کا حکم زبانی دئے ھیں یا تحریراً دئے ھیں -

شری جبے - رام ریڈی :- اس کے بعد مجھے زیادہ عرض کرنا نہیں ھے - مجھے صرف یہ کہنا ھے کہ تاوان کی معافی کے لئیے کارروائی کی جاسکتی ھے اور ھم رعایا کی مدد کرنے کے لئیے تیار ھیں -

شری پنڈم واسدیو :- آپ کہتے ھیں مشترکہ درخواست دیسکتے ھیں اور منسٹر صاحب فرماتے ھیں منفرداً درخواست دو میں مشترکہ درخواست کو نہیں مانتا -

شری جبے - رام ریڈی - میں اپنی رائے ظاھر کررھا ھوں -

شری کے - ایل - نرسمہاراؤ :- ابھی تو آپ فرما رھے تھے - ایسے آرڈرس ھیں -

شری جبے - رام ریڈی :- میں نے کہا اور میرا مطلب یہ ھے کہ مشترکہ درخواست پیش کرنے کے لئیے خاص احکام ھیں اور درخواست دی جاسکتی ھے -

شری کے - وی - رنگا ریڈی :- میں آنریبل ممبرس کو یاد دلاتا ھوں کہ ایک پرانی گشتی ھے - شائد تیس سال سے یہ گشتی موجود ھے اور اس پر عمل ھوتا ھے - جملہ موضع کی رعایا مرافعہ کرتی ھے تو اس کے لئیے ٹکٹ کی ضرورت نہیں ھے -

شری پنڈم واسدیو :- اسپیکر سر - پرانے زمانہ کی گشتی کے متعلق فرما رھے ھیں لیکن وہ عمل میں نہیں ھے -

شری جبے - رام ریڈی :- اگر ایسے احکام ھونے کے باوجود عہدہ‌دار متعلقہ توجہ نہیں کررھے ھیں تو ھماری یہ کوشش ھونی چاھئیے کہ انکی توجہ اس طرف مبذول کرائیں -

شری پی ۔ لکشمیا ( نلگنڈہ ۔ محفوظ ) :— ۳۰ روپیے کا ٹکٹ لے گئے ھیں ۔ میں بتلا سکتا ھوں ۔

شری جے ۔ رام ریڈی :— قانون ھونے کے باوجود کوئی فائدہ نہیں اٹھاتے ھیں تو ہم کچھ نہیں کرسکتے ۔ سابقہ حکومت کے دور میں کانگریس کے ریپریزنٹیشن پر ھی اس قسم کے احکام جاری ھوئے ۔ اگر کہیں اس پر عمل نہیں ھورھا ھے تو یہ اور بات ھے لیکن ایسا عمل ھونا چاھیئے ۔

شری کے ۔ وی ۔ رنگا ریڈی :— جمعبندی کے لئے رسوم کی ضرورت ھی نہیں ھے ۔ اتنا ھی نہیں بلکہ الگ الگ نقول لینے کی بھی ضرورت نہیں ھے ۔ اگر الگ نقل لیتے ھیں تو انکی شامت آئی ھے ۔ ایک نقل لیتے ھیں تو کافی ھے ۔ اگر پچاس نقول الگ الگ لیتے ھیں تو اس میں تحصیلدار کا کیا قصور ھے ۔

شری اے ۔ راج ریڈی :— ایک گاؤں میں ایک تجویز کی ناراضی سے ۲۰ - ۳۰ شروعات کئے جارھے ھیں ۔ اس کے علاوہ وکالت نامہ کے ٹکٹ لگانا پڑتا ھے اور طلب نامہ اور ٹپہ کے ٹکٹ بھی لگائے جاتے ھیں ۔ بڑے پیمانے پر تاوانات ھونے کی وجہ سے اس سال یہ ایک مسئلہ بن گیا ھے ۔ گذشتہ اور پیوستہ سال ایسا نہیں تھا ۔ اس میں بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا پڑرھا ھے ۔

شری جے ۔ رام ریڈی :— اس کے لئے میں سمجھتا ھوں کہ ایک پروسیجر ھے جس پر عمل پیرائی ھونی چاھیئے ۔ مجھے ان سوالات کے جواب دینا نہیں ھے اس کے بعد ایک آنریبل ممبر نے پٹہ کرنے کے تعلق سے کہا کہ ایک کمیشن مقرر کیا جائے میں سمجھتا ھوں کہ اس کے لئے کمیشن مقرر کرنے کی کوئی ضرورت ھی نہیں ھے جن کا لازمی طور پر پٹہ ھونا چاھیئے انکا پٹہ تو بہر صورت کیا جاتا ھے ۔ اس لئے میں چاھتا ھوں کہ اس ریزولیوشن کو نامنظور کیا جائے یا میں امید کرتا ھوں کہ موور اس کو واپس لینگے ۔

شری مادھو راؤ سوائے ( قندھار ۔ محفوظ ) :— مسٹر اسپیکرسر ۔ آج کا یہ اڈجورنمنٹ موشن یا ریزولیوشن بہت اھم ھے اس لئے کہ بھوکے ھریجنوں کو زمین دلا کر انکی بیروزگاری دور کرنے کے لئے ھے اور اون ھریجنوں کے لئے جن کو بھوک سے نجات دلانے کے لئے سہاتماجی نے انتھک کوشش کی ھے اس لئے ھاؤز کو اس پر ضرور سنجیدگی سے غور کرنا چاھیئے ۔ میرے قبل آنریبل ممبر نے اپنی تقریر میں فرمایا ھے کہ ھریجنوں کو کچھ اراضی تقسیم کی گئی ھے ایسی تھوڑی امداد پر میرا یہ کہنا غلط نہوگا کہ کاشی گئے ھوئے ضرور کہتے ھیں بلی مار کر گئے سو ذکر نہیں کرتے ۔ لیکن حیدرآباد اسٹیٹ میں جہاں چالیس بیالیس لاکھ ھریجن بستے ھیں ان کو دس بیس جگہوں پر چند ہزار ایکر اراضی تقسیم کی جائے تو اس سے کیا ھوتا ھے ۔ انکا مسئلہ جس کو تیزی سے مٹانیکی ضرورت ھے حل نہیں ھوتا ۔ ھریجنوں کے متعلق سرکیولرس نکلتے ھیں ۔ ھریجنوں کے لئے تقریر کی جاتی ھیں اور انکی بھلائی کے کام کرنے کا وعدہ کیا جاتا ھے لیکن عملاً نتیجہ

کچھ نہیں نکلتا - ( Cheers ) جب حیدرآباد میں جنتا راج آیا تو بیچارے ہریجن بہت خوش ہوے یہ سمجھکر کہ اب انکی بیروزگاری دور ہو جائیگی اور انہیں فاقہ کشی سے نجات سلیگی - وہ یہ سمجھے تھے کہ انہیں نظام راج میں جو کچھ بھی اراضیات ملیں تھیں وہ کم تھیں اب انہیں بہت اراضیات سلینگی اور انکے زیادہ سے زیادہ حقوق بھی ملینگے - لیکن اس کا ریزلٹ ( Result ) آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ سابقہ حکومت سے ملی ہوئی جہاں کہیں بھی انکی اراضیات ہیں اون سے بھی انہیں بیدخل کیا جا رہا ہے جس کی کئی مثالیں ملینگی - میں جب کبھی اپنی کانسٹی ٹیونسی میں جاتا ہوں تو ہریجن لوگ پڑاؤ زمینات اور نوکریاں دلانیکے متعلق میرا پیچھا اٹھاتے ہیں اس لئے میں جب ان سے درخواست لیکر پیش کرتا ہوں تو نوکری کے بارے میں ہر محکمہ سے جواب ملتا ہے کہ جائداد خالی نہیں ہے اور زمینات کے متعلق تحصیل سے لیکر کلکٹر آفس تک کہا جاتا ہے کہ زمینات میں گنجائش نہیں ہے - اس طرح کبھی عہدہ‌دار ٹالتے ہیں کہیں پٹیل پٹواریاں اپنے دفتر میں غلط عمل بتاتے ہیں - اور بوجہ گنجائش کہیں ہریجنوں کو اراضی گال پیرا یا گائران وغیرہ ملنے کا اندازہ ہے تو پٹیل پٹواری موضع انکے خلاف کسی دوسرے شخص کو یا رعایا کو لڑانیکے لئے تیار کرتے ہیں - اس لئے زمینات ہریجنوں کو نہیں ملتے - مرہٹواڑی میں پہلے تو کہیں گنجائش ہی نہیں نکلتی اور اگر کہیں گنجائش نکلتی بھی ہے تو پٹیل پٹواری دوسروں سے درخواست دلوا کر ہریجنوں کو محروم کرتے ہیں جیسا کہ ابھی ابھی منسٹر صاحب نے فرمایا کہ گائران کے لئے جو درخواستیں آئی ہیں اس کے خلاف دوسروں کے درخواستیں آئے تو اس میں حکومت کا کیا قصور ہے - در اصل اس پر غور کرنے سے پتہ چلیگا کہ کلکٹر کیا کرتے ہیں - تحصیلدار کیا کرتے ہیں اور گرداوروں اور پٹیل پٹواری کیا گول کھیلتے ہیں اور انکا کیا قصور ہوتا ہے اس کے بعد میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ ایک وقت جب آنریبل منسٹر بیڑ کے دورہ پر تشریف لائے تھے تو میں نے موضع کرجتی کا ذکر ان سے کیا تھا کہ وہاں پرسپوک اور گائران کی زمینات ملا کر ایک ہزار ایکر سے زائد اراضی ہے اور صرف اندازاً ۶۰ مکانات کا موضع ہے وہاں کے ہریجنوں نے یہ درخواست کی تھی کہ ہم ہراج کا جو پیسہ ہے ہر سال دینے کے لئے تیار ہیں - اس پر منسٹر صاحب متعلقہ نے یہ جواب دیا کہ نہیں نہیں یہ زمین تو جھاڑ لگانے کے لئے ہے - تھوڑی دیر کے لئے ہم یہ مانتے ہیں کہ جھاڑ لگانا بھی ضروری ہوتا ہے لیکن کیا ایسے حالات میں جبکہ غریب انسان بھوکوں مر رہے ہیں - حکومت کے پاس انکی امداد کرنے کے لئے پیسہ نہیں کیا یہ جواب صحیح ہوسکتا ہے - اسی طرح جیسا کہ میرے پہلے جو آنریبل ممبر نے کہا کہ زمینات جانوروں کی چرائی کے لئے محفوظ کی جاتی ہیں لیکن میں حکومت سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا بیلوں اور بکریوں کی قیمت انسانوں سے بڑھکر ہے جو پہلے انکا خیال کیا جاتا ہے اور جب انسان بھوکے مرتے ہیں تو انکی پروا نہیں کی جاتی (چیرز) حکومت نے سرکیولرس نکالے ہیں وہ کس لئے ہیں دو چار ماہ پہلے جب ہریجنوں نے زمین

ستیہ گرہ کی تھی تو اس میں تین ہزار سے زائد ہریجن شریک تھے جو حکومت سے مخفی نہیں ہے اس میں تعجب یہ ہے کہ اگر دوسری کوئی پارٹی ستیہ گرہ کرتی تو اسکو سیاسی سوروپ دیا جاتا تھا لیکن ہریجنوں نے تو بھوک سے نجات پانے کے لئے زمین حاصل کرنے کی مانگ کرتے ہوئے ستیہ گرہ کی تھی تو اسے بھی روک دیا گیا اور انکے لیڈروں کو رعایا کو بہکانے کا دفعہ لگا کر جیل میں بند کردیا گیا - آپ اپنے دل سے پوچھئے کہ کیا آپکا یہ عمل صحیح تھا کیا ان لیڈروں کے پیچھے لاکھوں بھوکے ہریجنوں کی آواز نہ تھی -کیا وہ زمین کی مانگ نہیں کررہے تھے - میں یہ عرض کرنا چاھتاھوں کہ جب ہریجن حکومت کے سرکیرلرس اور وعدہ سے نراش ہوکر آواز اٹھاتے ہیں تو اسکو بھی کیونکر بیرحمی سے دبایا جاتا ہے - اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حکومت کہاں تک اپنے سرکیولرس اور مہاتماجی کے اپدیش پر عمل آوری کرتی ہے - مہاتما جی کے الفاظ تھے کہ کانگریس راج میں ہریجنوں کو سہولتیں دیجائینگی - چنانچہ کانگریس کے ریزولیوشنس تو پاس ہوتے ہیں لیکن ان پر عمل نہیں ہوتا جیسا کہ نظام اپنے زمانہ میں فرمان نکالتے تھے کہ پست اقوام سے بیگار نہ لیجائے بیگار لینگے تو سخت تدارک کیا جائیگا - لیکن انکا فرمان - فرمان رہا اور بیگار برابر لیجاتی رہی - اسی طرح آج کے سرکیولرس - سرکیولرس ہیں وہ الماری میں رہتے ہیں اون پر عمل نہیں ہوتا - اسلئے آج کے سرکیولرس میں اور سابقہ حکومت کے سرکیولرس میں کیا فرق ہے - ہر سمبر ٹریژری بنچس سے پالیسی کی تائید کرتا ہے اس کا دل مانتا ہے کہ یہ کانگریس کی پالیسی نہیں ہے اور نہ یہ مہاتماجی کے الفاظ ہیں لیکن وہ حکومت کی پالیسی کی تائید کرتے ہیں اور اپوزیشن کی اچھی رائے کی بھی تائید نہیں کرتے - ایسی صورت میں ہم ہریجنوں کی بھلائی کی آشا موجودہ حکومت سے کیسے کرسکتے ہیں - یہ حال نہ صرف زمین کے معاملہ میں ہے بلکہ ہر معاملہ میں ہے چاھے نوکری ہو - ترقی ہو تبادلہ ہو کچھ ہو - ہر معاملہ میں اسی قسم کا عمل ہوتا ہے -

مسٹر ڈپٹی اسپیکر :- اپنی تقریر ریزولیوشن کی حد تک محدود رکھئیے -

شری مادھو راؤ سوائے :- میں یہ عرض کرنا چاھتا ھوں کہ یہ ریزولیوشن بہت اھم ہے اور اسکا مقصد ہریجنوں کی بھلائی ہے - اسلئے مجھے آشا ہے کہ ھاؤز کے معزز ممبران اسکی تائید کرینگے - اتنا کہکر میں اپنا بھاشن سماپت کرتا ھوں -

مسٹر ڈپٹی اسپیکر :- آپ اچھی طرح ھندی میں کہہ سکتے ہیں -

شری دھرما بھکشم ( سریا پیٹھ - عام ) :- میں سمجھتا ھوں کہ سب لوگ تلگو جاننے والے ہیں - پھر بھی میں اردو میں کہہ ھوں -

لاؤنی رولس کے بارے میں جو ریزولیوشن یہاں پیش کیا گیا ہے اس پر بہت ھی انٹرسٹ ( Interest ) کے ساتھ بحث کی جا رہی ہے - لیکن ساتھ ساتھ میں میری کانسٹیٹیونسی میں حکومت کی اس پالیسی کے تعلق سے جو تجربہ ھوا ہے وہ

ہاؤز کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں ۔ کیونکہ گورنمنٹ یا کانگریس کی رولنگ پارٹی کی طرف سے ہر وقت یہ پکار ھوتی ھے کہ ھریجن اور پست اقوام کے لئے فلاں فلاں مقامات پر فلاں فلاں زمینات دیئے گئے ھیں وغیرہ وغیرہ ۔ لیکن اس گورنمنٹ کے قائم ھونے کے بعد سے ھمارے جو تجربے رھے ھیں اونکے لحاظ سے دیکھا جائے تو میں سمجھتا ھوں کہ گورنمنٹ کی لغت میں ھریجن کے معنے بدل گئے ھیں ۔ میں یہ چیلینج کے ساتھ کہہ سکتا ھونکہ عہدہ داران اضلاع سے لیکر کیبینٹ منسٹرس تک گاؤں میں بد امنی کے جو الزامات ھریجنوں پر لگاتے ھیں وہ بالکل غلط ھیں ۔ میرے کہنے کا مقصد یہ ھے کہ ہر موضع میں جہاں زمین کی مانگ ھوتی ھے وھاں کہا جاتا ھے کہ بد امنی ھو رھی ھے لیکن اس مسئلہ پر ٹھنڈے دل سے غور نہیں کیا جاتا ۔ ایک زمانہ میں جبکہ کمیونسٹ پارٹی زمین کی تحریک چلا رھی تھی تو اوس پر یہ الزامات لگائے جاتے تھے کہ انکی تحریک غیر قانونی ھے ۔ وہ ہر جگہ بد امنی پیدا کرنے اور پھوٹ ڈالنے کی کوشش کررھے ھیں ۔ انفرمیشن بیورو اور دیگر اخبارات سے اسکو تشہیر دینے کی کوشش کی جاتی تھی ۔ اسکے بعد کسان سبھا نے کال ( Call ) دیا تو کہنے کوتو اخبارات میں سکشن ۱۴۴ کا ذکر کیا گیا ھے لیکن نلگنڈہ میں ہر موضع میں در اصل کرفیو نافذ ھے ۔ راج پرمکھ نے یا کلکٹر نے اپنی طرف سے کرفیو کا اعلان نہیں کیا ھے لیکن حقیقتاً وہ کرفیو ھی ھے کیونکہ رات کے وقت وھاں کسانوں کو گھروں سے باھر نکلنے نہیں دیا جاتا ۔ وہ رات میں نہ کھیتوں سے گھر کو آسکتے ھیں نہ گھر سے کھیتوں کی نگرانی کرنے کے لئے جاسکتے ھیں میں پوچھنا چاھتا ھوں کہ وھاں کونسا ھندو مسلم جھگڑا ھورھا تھا اور کونسے گھر جلائے گئے جیسا کہ گلبرگہ میں جلائے گئے ھیں جہاں کرفیو نافذ کیا گیا ۔ گلبرگہ میں جہاں حقیقت میں یہ واقعات ھوئے وھاں تو کوئی دیکھنے والا نہیں ھے لیکن نلگنڈہ میں دو مہینے کے لئے کلکٹر سکشن ۱۴۴ نافذ کرتا ھے ۔ پست اقوام کو تو یہ سمجھا جاتا ھے کہ وہ سیوا کرنے کے لئے ھیں ۔ انکے ساتھ جو کچھ عمل ھورھا ھے اسکو ھم ھندوستان کے ڈیموکراٹس کے سامنے لانے کی کوشش کرتے ھیں تو اسکو روکا جاتا ھے ۔ میں اس وقت نلگنڈہ ضلع کے مظاھرہ کے بارے میں چند الفاظ کہونگا ۔ نظام آباد اور گلبرگہ کے حادثات سے پہلے ھم نے یہ کہا تھا کہ نلگنڈہ کلکٹر آفس کے سامنے مظاھرہ کیا جائیگا ۔ وھاں ھم ۱۴ ۔ تاریخ کو ملتوی کرکے پھر ۱۸ ۔ تاریخ مقرر کئے تو اوس وقت سکشن ۱۴۴ نافذ کیا جاتا ھے اضلاع کے عہدہداران اور کلکٹر صاحبان وغیرہ مانتے ھیں کہ ۱۴ ۔ تاریخ کو تین چار سو کسان آئے تھے اور ۱۸ ۔ تاریخ کو کئی سو کسان آئے تھے سکشن ۱۴۴ اور پولیس کی ظلم و زیادتی کی وجہ سے وہ مظاھرہ نہ ھوسکا ۔ نلگنڈہ میں پانچ چھ ھزار کسان مظاھرہ کرنے والے تھے پہلے ڈسٹرکٹ آفیسرس نے انٹرویو دینے کے لئے پرامس کیا تھا لیکن بعد میں جیسا کہ تلنگانہ ڈمانسٹریشن کو ختم کیا گیا نلگنڈہ میں مظاھرین کو ملنے سے روک دیا گیا ۔ گورنمنٹ کو یہ معلوم ھونا چاھئے کہ اتنے کسان گورنمنٹ کے خلاف مظاھرہ کیوں کرنا چاھتے ھیں ۔

کسان سبھا کے پاس کوئی میاجک ( Magic ) تو نہیں ہے جو خواہ مخواہ کسان
سبھا کے کہنے پر بھوکے رھکر سیکڑوں میل سے چلتے ہوئے مظاھرہ کرنے کے لئے چلے
آتے ھیں - وہ خوب کھا پی کر شہر کی تفریح توکرنے نہیں آتے - پھر کیوں نہیں حکومت
اس مسئلہ پر سنجیدگی سے غور کرتی ؟

میں ایک واقعہ کا ذکر کرتا ھوں جس سے معلوم ھوگا کہ ہریجنوں اور پست اقوام
کے ساتھ کیسا سلوک کیا جا رھا ہے - میری کانسٹیٹیونسی میں پرسا پلی ایک گاؤں ھے -
وھاں ایک دھنگر بنچرائی کی زمین پر عرصہ سے کاشت کرتا چلا آرھا ھے - اسکے پاس
سرکاری رقم ادا کرنے کے رسائد ھیں اور گورنمنٹ میں اسکا ریکارڈ ھے - لیکن پٹیل
پٹواری اسکے خلاف شکایت کرتے ھیں - میں اس معاملہ میں تصفیہ کرانے کے لئے
ایک ھفتہ تک وھاں رھا تو وھاں کے کانگریس سکریٹری بیچ میں مداخلت کرتے ھیں اور
دھنگر کی زمین پر حملہ کرواتے ھیں - پولیس انکی مدد کرتی ھے - تنگاترتی سے تین پولیس
کانسٹیبل آکر موقع دیکھتے رھتے ھیں کہ اور کچھ ھوتو اوس دھنگر کو اور ایم - ایل - اے
کو یعنی مجھے لیجاکر کچھری میں بند کردیں - مدمی لال موضع تعلقہ سریا پیٹھ میں ایک
جولاھا بنچرائی زمین پر عرصہ سے کاشت کرتا ھے جو پست اقوام سے تعلق رکھتا ھے -
اوس زمین پر وھاں کے پٹیل پٹواری سارے گاؤں کا مندہ لاکر چراتے ھیں - پٹیل پٹواری
اپنے نوکروں کے ذریعہ اس قسم کا ظلم کرتے ھیں اور اپنے جانوروں کو چراتے ھیں -
میں نے وھاں کے متعلقہ افسروں سے ریپریزنٹیشن ( Representation )
کیا تو وہ کہتے ھیں کہ میں نے توکچھ نہیں کیا - پٹیل پٹواری اون کے ساتھ شریک
رھتے ھیں اور پٹیل پٹواری سے انکا ساز باز رھتا ھے - کیا ایسے لوگوں سے متعلق
گورنمنٹ پولیس کے ذریعہ مقدمات نہیں چلاسکتی ؟ کیا یہ کہا جاسکتا ھے کہ ھماری
طرف سے کوئی مراسلہ نہیں گیا - اسطرح کا کوئی بل نہیں لایا گیا - میں چیالنج کے طور پر
کہونگا کہ گورنمنٹ ان حالات کو دیکھکر بھی خاموش ھے اور انکی ھمت افزائی کررھی
ھے - جب ھم ایک کوئسچن اسمبلی میں کرتے ھیں چنانچہ سوریاپیٹھ کے متعلق
ایک کوئسچن آیا تھا کہ بنچرائی کا کھیت اس طرح چرایا گیا ھے تو منسٹر صاحب نے
کہا کہ وہ بنچرائی کی زمین ھے چرانے کا ھے چرایا گیا ھوگا - کیا ان الفاظ سے ھمت افزائی
نہیں ھوتی ؟ ان بیانات کو لوکل آفیسر کس طرح رسیو ( Receive ) کرینگے - ان تمام حالات
سے ھم یہ سمجھ رھے ھیں کہ گورنمنٹ کسانوں کو بیدخل کرنا چاھتی ھے ھر جگہ بڑے
زمینداروں کے قبضہ میں پرمپوک اور بنچرائی اراضیات ھیں مگر انکو بیدخل کرنے کی
کوشش نہیں کی جاتی لیکن اب یہ لاؤنی کا سوال ڈیولپ ( Develop ) ھوگیا ھے - پرسوں
اخبارات میں آیا تھا کہ اس قسم کی کتنی زمین ھے گورنمنٹ کو نہیں معلوم ھے - پرمپوک
کاٹران اور بنچرائی کی کتنی زمین ھے گورنمنٹ کے پاس اسکے اعداد و شمار نہیں ھیں -
جب گورنمنٹ کے پاس اسکا حساب نہیں ھے تو پھر کس کے پاس حساب ھوگا - آپ نے
زمینداروں کو بیدخل کرنے کے لئے کیا اسٹپ ( Step ) لیا - کیا حکومت نے

پولیس پٹیل کے ذریعہ یا ریزروڈ پولس ( Reserved Police) کے ذریعہ کوئی انتظام کیا ہے - ایسا انتظام کہیں نہیں کیا گیا - غریب کسانوں اور اگریکلچرل لیبررس ( Agricultural Labourers ) کی بیدخلیاں ہو رہی ہیں اور بڑے زمینداروں کو محفوظ رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے - یہ مسئلہ کون نکال رہے ہیں - ہر موضع کے بڑے زمیندار نکال رہے ہیں کیونکہ اگر زمینات تقسیم ہونا شروع ہوں تو انکے قبضہ میں اس قسم کی زمینات نہیں رہینگی - ناگارم میں اس قسم کی کئی زمینات ہیں - انکا دوسرا خیال یہ ہے کہ اس قسم کی زمینات کو دبا کر رکھیں تو اسکے بازو کی زمینات پر بھی ہم قبضہ کرسکینگے - یہ جانتے ہوئے بھی گورنمنٹ انکی سپورٹ ( Support ) اور انکی تائید کر رہی ہے - میں کسی پر الزام لگانے کے لئے نہیں کہہ رہا ہوں اگر گورنمنٹ واقعی انتظام کرنا چاہتی ہے تو ایک کمیشن بٹھائے لیکن اودھر کے آنریبل ممبرس کہتے ہیں کہ کمیشن بٹھانے کی ضرورت نہیں ہے -جب آپ اس مسئلہ کو معمولی سمجھتے ہیں توکسانوں سے کیوں ڈرتے ہیں - کسانوں کے آنے سے آپکو کیوں خوف ہوتا ہے - کہتے ہیں کہ مظاہروں کی کیا ضرورت ہے - ایم-ایل-ایز خود انکے ریپریزنٹیٹیو ( Representative ) ہیں وہ ریپریزنٹ کرسکتے ہیں لیکن جب وہ ریپریزنٹ کرتے ہیں تو کہا جاتا ہے کہ غلط الزام ہے - آفیسرس خود غریب کسانوں کے پاس نہیں جاتے ہیں لیکن جب کسان خود انکے پاس آتے ہیں تو انکو انٹرویو ( Interview ) نہیں دیا جاتا ہے - اس لحاظ سے میں کہونگا کہ محض گشتیات نکالنے سے کوئی فائدہ نہیں ہے - بلکہ اس مسئلہ کو اچھی طرح سے حل کرنا مقصود ہے تو ایک کمیشن مقرر کرنا چاہئے -کمیشن کی رپورٹ کے ذریعہ سارے ایم ایل- ایز کو اور متعلقہ پارٹیوں کو انفرمیشن دیا جائے اور ساتھ ھی ساتھ کمیشن کی رپورٹ پر غور کرکے قانونی شکل دیجائے - اگر ایسا نہ کیا جائے تو پھر یہ مسئلہ ویسے ھی رھیگا - لیکن اب کسان اس چیز کو برداشت کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں - اسلئے میں گورنمنٹ سے مطالبہ کرتا ہوں کہ وہ اس جانب توجہ کرے - یہ نہ خیال کیجئے کہ ہم اسی طرح کہنے کے عادی ہیں - گورنمنٹ مظاہروں کو بیکار سمجھتی ہے لیکن یاد رکھئے کہ جب آپ ووٹ کےلئے جائینگے تو عوام اسکا نتیجہ بھی بتلائینگے - اتنا کہتے ہوئے میں میں پھر ایک بار مطالبہ کرتا ہوں کہ کمیشن قائم کیا جائے -

شری سادھو راؤ نرلیکر :— مسٹر اسپیکر سر- آج ایوان کے سامنے ایک اھم قرارداد پیش ہوئی ہے - زمینات جو بیاک ورڈ کلاسس کو دئے گئے تھے اس پر تاوان عائد کیا جا رہا ہے اور زمینات پٹہ پر دینے میں دیر ہو رہی ہے- اس لئے حکومت سے مطالبہ کیا جارہا ہے کہ جتنے لوگوں کو زمینات دی گئی ہیں ان کے نام پٹہ کیا جائے اور ساتھ ساتھ جو زمینات باقی ہیں ان کا پٹہ بھی دیا جائے - یہ مسئلہ بہت دیرینہ ہے - ایوان س سے واقف ہے کہ مختلف مرتبہ اس ایوان میں مختلف آنریبل ممبرس کی جانب سے یہ مطالبہ کیا گیا ہے - یہ مسئلہ بہت اھم ہے کہ ھمارے اسٹیٹ میں جو لوگ لینڈ لس

Landless ) هیں ان کو زمین دی جائے - اس بارے میں گورنمنٹ کی پالیسی کیا ہے یہ دیکھنے کا وقت آچکا ہے - خارج کھاتہ پرمپوک اور گائران اراضیات کے تعلق سے گورنمنٹ پالیسی دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ جس طرح ایک بھکاری کسی کے دروازے پر آکر مانگتا ہے تو دان کے طور پر ایک روٹی کا ٹکڑا اوسے دیدیا جاتا ہے اسی قسم کی پالیسی لینڈ لس لوگوں اور درج فہرست اقوام کے ساتھ گورنمنٹ کی ہے - حکومت ذمہ داری کے ساتھ سوچنے کے لئے آمادہ نہیں ہے - آج زمین کی بھوک عوام میں بڑھتی جارہی ہے - گورنمنٹ کا یہ نظریہ نہیں ہے کہ اس مسئلہ کو ذمہ دارانہ طور پر حل کرے - گاندھی جی کے اصول کے سلسلہ میں ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ ان کا منشا یہ تھا کہ اوس پچھڑے ہوے طبقہ کو جس کو آج بیسویں صدی میں بھی اچھوت کے نام سے پکارا جاتا ہے - اور کوئی ہریجن کہتا ہے اور کوئی پست طبقہ کہتا ہے اور کوئی درج فہرست اقوام کے نام سے یاد کرتا ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ بن ماں باپ کے بچے ہیں - ان کی بہبودی کے لئے کچھ کام کیا جائے - لیکن آج گورنمنٹ ان کو زمین دینے کا مختلف طریقہ سے لالچ دے رہی ہے - کوئی پارٹی بھی اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لئے ان کو کسی نہ کسی طرح پھانسنے کی کوشش کرتی ہے - میرے کہنے کا مقصد یہ ہے کہ آج ہمارے ملک کے لئے جو بد نما داغ ہے اس کو آپ " دیا " سے حل کرنے والے ہیں یا نہیں - نظام آباد میں فسادات ہوتے ہیں گلبرگہ میں فسادات ہوتے ہیں تو وہاں کے لوگوں کی مدد کرنے کے لئے تو آپ تیار ہوجاتے ہیں - میں یہ نہیں کہہ رہا ہوں کہ آپ ان کی مدد نہ کیجئے - لیکن جہاں درد ہوتا ہے وہاں دوا دینے کی ضرورت ہوتی ہے - جہاں تکلیف اور مصیبت ہوتی وہاں ریلیف دینا سب سے پہلے گورنمنٹ کا فرض ہوتا ہے فسادات کی وجہ سے جو حالت وہاں کے لوگوں کی ہوئی اوس سے بدتر حالت آج دیہاتوں میں درج فہرست اقوام کی ہے - اس میں شک نہیں کہ شہروں میں رہنے والے پست اقوام کے لوگ جو مجھ جیسے ہیں ، سفید کپڑے پہنے ہوے نظر آتے ہیں - چار پیسے والے بھی نظر آتے ہیں ، زمینات بھی رکھنے والے نظر آتے ہیں - لیکن دیہاتوں میں میجاریٹی ایسی ہے جن کی حالت بہت خراب ہے - میرے ساتھ آپ چلئے میں آپ کو بتاؤنگا - آپ کہتے ہیں کہ جمہوری حکومت آنے کے بعد کافی سہولتیں دی گئی ہیں میں کہونگا کہ جمہوری حکومت آنے کے بعد اچھوتوں کی حالت اوس زمانہ سے بھی بدتر ہوچکی ہے اگر آپ کو دیکھنا ہوتو میں دیہاتوں میں بتاسکتا ہو - میں چھوت چھات کے متعلق تو نہیں کہونگا کہ کیونکہ یہ مسئلہ آج زیر بحث نہیں - مسئلہ جو زیر بحث ہے وہ صرف زمینات کے متعلق ہے - اور میں اپنی تقریر کو اس حد تک ہی متعلق رکھونگا - کہا گیا کہ زیادہ غلہ اگاؤ مہم کے تحت اچھوتوں کو زمین دینے کا ہم نے اعلان کیا - لیکن اون گشتیات اور احکام پر جو آپ نے کلکٹر یا دوسرے عہدہ داروں کے پاس بھیجے تھے اون پر کہاں تک عمل کیا گیا اس پر آپ نے غور نہیں کیا - اگر اس کے متعلق چھان بین کرنے کی کوشش کی جائے تو معلوم ہوگا کہ وہاں جو آرڈرس اور گشتیاں جاتی ہیں اون پر کس طرح

عمل کیا جاتا ھے - جب ھم جیسے ذمہ دار لوگ عہدہ داروں کے پاس ریپرزنٹیشن کرتے ھیں اور کہتے ھیں کہ فلاں جگہ اتنی زمین پرمپوک کی ھے یا خارج کھاتہ اراضی ھے آپ ھم لوگوں کو زمینات کیوں نہیں دیتے ، تو خود وہ افسر جواب دیتے ھیں کہ ھمارے پاس روزانہ اس کے متعلق ایک گشتی آتی ھے - ھم کن کن گشتیات پر عمل کریں ھم خود اس کو سمجھنے سے قاصر ھیں - میں نے اسمبلی میں آنے سے پہلے میرے حلقہ انتخاب یعنی کلمنوری میں وھاں کے تحصیلدار صاحب سے ملا انہوں نے اس سلسلہ میں کافی کام کیا ھے - جہاں کام کیا جاتا ھے اوس کو نظر انداز نہیں کرسکتے - لیکن جہاں فی الحقیقت کام نہیں کیا جاتا وھاں کہنے کی ضرورت پڑتی ھے - وڑگاؤں میں پانچ سو ایکر گائران کی زمین موجود ھے - دس فیصد کے حساب سے زمین چھوڑنے کے بعد تقریباً ڈھائی سو ایکر یا (۲۷۲) ایکر زمین بچتی ھے - اس کے متعلق ھم نے اسمبلی میں بھی پوچھا تھا تو منسٹر صاحب نے جواب دیا تھا کہ (۲۷۲) ایکر زمین گائران وھاں موجود ھے - اوس کے لئے گذشتہ دیڑھ سال سے درج فہرست اقوام کوشش کر رھے ھیں - دیڑھ سال سے کارروائی چل رھی ھے - لیکن اب تک وہ زمین نہیں دی گئی - آنریبل منسٹر صاحب نے کہا کہ گائران اور خارج کھاتہ زمینات کے سلسلہ میں دس فی صد اراضی چھوڑنے کے لئے سختی کے ساتھ احکام جاری کئے گئے ھیں لیکن میں نے حال ھی میں اون سے پوچھا تو انہوں نے اس کے برخلاف جواب دیا کہ ایک گشتی ایسی جاری کی گئی ھے کہ جہاں بھول کر جن لوگوں کو زمینات دی گئی ھیں اون سے وہ زمینات واپس لے لی جائیں - تحصیلدار صاحب نے خود کہا کہ اس قسم کے احکام ھمارے پاس آئے ھیں - میں یہ سمجھنے سے قاصر ھوں کہ جب دس فی صد اراضی چھوڑ کر بقیہ اراضی لینے کے لئے تیار ھیں تو کیوں نہیں دی جاتی - اوس کے علاوہ یہ بات بھی ھے کہ جس موضع میں کسی اچھوت کو کوئی زمین مل جاتی ھے تو اوس دیہات کے دوسرے لوگ کھڑے ھوجاتے ھیں کہ اگر اوس اچھوت کو زمین ملیگی تو وہ ھمارے برابر ھوجائیگا - ھم جو اوس سے خدمت لیا کرتے تھے وہ نہیں ایجا یا کریگی - یہ مشکلات ھیں ان کو رفع کرنے کی سختی سے ضرورت ھے - جب یہ مسئلہ اسمبلی میں پیش کرتے ھیں تو جوابات تو اطمینان بخش دئے جاتے ھیں لیکن عملاً دیکھا جائے تو معلوم ھوگا کہ جو جوابات اسمبلی میں دئے جاتے ھیں وہ حقیقت پر مبنی نہیں ھیں - ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ جہاں ایسی زمینات ھوں وھاں درخواست پیش کرنا چاھئے - درخواستیں دینے کے بعد اس پر غور ھوگا میں اون کو یہ یاد دلانا چاھتا ھوں کہ پربھنی ضلع سے کم سے کم پانچ سو درخواستیں دی جاچکی ھیں - ھماری فیڈریشن میں اون کا ریکارڈ موجود ھے - لیکن اس کے باوجود بھی اس پر غور نہیں ھو رھا ھے - اس کے کیا معنی ھیں - کلمنوری میں میں نے خود اس سلسلہ میں کوشش کی اس میں شک نہیں کہ وھاں تھوڑی بہت زمین ملی - لیکن جو زمین ملی ھے اوس کو بھی واپس لینے کا مطالبہ کسانوں سے کیا جا رھا ھے - موضع مہادنی میں جو کامنوری میں ھے زمین دی گئی تھی جو واپس لی گئی - اسی طرح موضع

گھوڑا میں شیڈولڈ کاسٹ کے ایک شخص کو زمین دی گئی تھی اوس سے بھی واپس لی گئی - جیتور تعلقہ میں بھی ایسی ہی شکایتیں آئی ہیں - وہاں تحصیلدار صاحب نے پٹہ دینے اور سرٹیفیکٹس چھاپنے کے بہانے لوگوں سے فی کس پندرہ پندرہ روپیہ اس طرح جملہ (۳) ہزار روپیہ حاصل کئے لیکن نہ تو پٹہ کیا گیا اور نہ سرٹیفیکٹس دئے گئے - خود آنریبل ممبر فرام جینور کو بھی یہ معلوم ہے - میں نے اون سے ملکر پوچھا تو انہوں نے کہا کہ یہ واقعہ صحیح ہے کہ تحصیلدار صاحب نے فی کس پندرہ پندرہ روپیہ لئے ہیں لیکن اس کے باوجود سرٹیفیکیٹ نہیں دیا گیا اور زمین بھی نہیں دی گئی اور دی گئی بھی تو اون ہی دو تین لوگوں کو دی گئی جن کے پاس پہلے ہی سے زمین ہے اور جو شیڈولڈ کاسٹس سے بھی تعلق نہیں رکھتے - حکومت کی پالیسی یہ ہے کہ پہلے شیڈولڈ کاسٹ اور اچھوت لوگوں کو زمین دینا چاہئے پھر اوس کے بعد بیاک، ورڈ کلاس اور لینڈ لس لوگوں جن کے پاس زمین نہیں اون کو دینا چاہئے - اگر کام اچھی طرح کیا جائے تو کافی کام ہو سکتا ہے لیکن آپ جس طرح سے زمین دیتے ہیں وہ ایسا دیتے ہیں جس طرح کوئی بھکاری کو دبا کے طور پر بھیک دیتا ہے - دیا تو دیا یا نہیں دیا تو بھکاری چلا جائیگا - میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اس طرح کام کرنے سے کام نہیں چلیگا - گائران کے سلسلہ میں جو زمینات دی گئی ہیں اون پر مختلف مقامات پر تاوانات عائد کئے جا رہے ہیں اور اون سے زمینات واپس حاصل کی جا رہی ہیں - چنانچہ حدگاؤں تعلقہ کے ایک موضع سے مجھے درخواست وصول ہوئی اس میں پندرہ روپیہ سے چالیس روپیہ تک ایسی زمینات کا تاوان حاصل کیا جا رہا ہے - موضع سال جھڑا میں شمبھا نامی ایک شخص کو جو شیڈولڈ کاسٹ کا ہے زمین ملی تھی اوس پر وہ دس سال سے قابض تھا اب تحصیلدار صاحب نے نوٹس دی ہے کہ آپ اوس زمین سے دستبردار ہو جائیے - آپ کے پاس وہ زمین نہیں رہیگی - وہاں پندرہ روپیہ سے چالیس روپیہ تک تین سال کا تاوان وصول کیا جا رہا ہے - جب ثبوت کے ساتھ بھی کوئی واقعہ پیش کیا جاتا ہے تو بھی گورنمنٹ اوس کو رفع نہیں کرتی - اس لئے ہم نے اس سلسلہ میں ایک ریزولیوشن پیش کیا ہے تاکہ اس اہم ترین مسئلہ پر بحث کی جاسکے - گورنمنٹ سے میری یہ خواہش ہے کہ وہ اس سلسلہ میں نہایت سوچ سمجھکر کام کرے - ہماری پارٹی کی جانب سے مرہٹواڑہ میں ستیہ گرہ کی گئی تھی - میں اوس کا ذکر نہیں کرونگا معزز ایوان اوس سے واقف ہیں - میں خود جیل گیا تھا - اور کتنے لوگ جیل میں تھے اوس سے بھی واقف ہیں اوس وقت جو مومنٹ چلایا گیا اوس سلسلہ میں ہماری نیت نیک تھی کہ گورنمنٹ کو مشکلات میں ڈالے بغیر زمینات حاصل کی جائیں - جب محصورہ زمین کا مطالبہ کیا جاتا ہے تو کہا جاتا ہے کہ وہ زمین ریزرو فارسٹ کے لئے مختص کی جا رہی ہے - میں نے تحصیل کلمنوری سے پوچھا تھا کہ کتنے دیہاتوں میں ایسے ریزرو فارسٹ قائم کئے جائینگے - انہوں نے پہلے تو کہا کہ (۱۰) ولیجس میں کیا جائیگا پھر پورے (۲۱۰) دیہات میں زمین مختص کرنے کے متعلق تختہ بنایا - خود تحصیلدار صاحب نے

کہا کہ مجھے بھی کئی مشکلات ھیں - جن لوگوں کے نام پٹہ ھوگیا ہے اون کو منسوخ کرکے فارسٹ ریزرو کرنا پڑیگا - تحصیلدار صاحب نے خود کہا کہ گورنمنٹ کی کیا پالیسی ہے آپ خود سوچ لیجئے - اگر اس طرح کام چلتا رہے گا تو آئندہ ھم کسی طرح کی ترقی نہیں کرسکتے - ملک میں جو طبقہ سب سے زیادہ پست ہے اوس کو ترقی دینا گویا حکومت کا سب سے پہلا فرض ہے - اس لئے اون کی معاشی حالت سدھارنے کے لئے گورنمنٹ کی جانب سے کوشش ھونی چاھئے - اگر اون کو کچھ زمینات مل جائیں تو کم ازکم اون کی گذر بسر تو ھو جایگی اور وہ اپنے بچوں کو کچھ نہ کچھ تعلیم دے سکینگے - لیکن جب اون کو روزگار ھی نہیں اور اون کا کوئی ذریعہ ھی نہیں تو پھر وہ اپنے آپ کو کیسے مطمئن کرسکتے ھیں- جو اراضیات فارسٹ کے سلسلہ میں رزرو کئے گئے ھیں وہ قابل کاشت ھیں اون کے متعلق خود ڈاکٹر امبیڈکر نے مطالبہ کیا تھا کہ کم ازکم ایک کنڈیشن پر ھی وہ زمینات دئے جائیں کہ جب اون اراضیات میں کافی درخت اوگ جائینگے تو وہ واپس لی جاسکیگی - اوس زمانے کی حد تک تو بھی کم ازکم یہ اراضیات دی جائیں تاکہ اون کی گذر بسر کا کوئی ذریعہ نکل سکے - لیکن ھمارے اس مطالبہ پر کوئی توجہ نہیں دی گئی - یہ احکامات ھیں کہ دس فیصد رقبہ گائران کے لئے چھوڑ کر باقی اراضی دی جائے - لیکن اضلاع کے عہدہداروں کا کہنا ہے کہ ایسی گشتیات آ رھی ھیں جن کی وجہ سے گائران کی زمینات نہیں دی جاسکتیں- میں نے ایک کیس لے گیا تھا تو خود کلکٹر صاحب پربھنی نے کہا کہ گائران کی اراضی نہیں مل سکتی - اس طرح کی پالیسی سے لوگوں کو زمین ملنے والی نہیں ہے - اس سلسلہ میں موشن کے طور پر یہ مسئلہ ایوان میں بھی پیش کیا جاچکا ہے لیکن اوس کی اجازت نہیں دی گئی - ھم نے اس ریزولیوشن کے ذریعہ اپنے خیالات کو جو نیک نیتی پر مبنی ھیں آپ کے سامنے رکھا ہے - (۴۲) لاکھ لوگوں کی معاشی زندگی سدھارنے کے لئے آپ کو چاھئے کہ اون کو زمینات دیں - اور وہ زمینات بلا کنڈیشن کے دئے جائیں - اور اس کے علاوہ جن لوگوں کو زمینات دی جائیں اون کو کاشت کرنے کے لئے بھی بیل اور آلات زرعی اور تخم وغیرہ سے اون کی مدد کی جائے - تاکہ حکومت کا منشا کامیاب ھوسکے-

دوسری چیز میں آخر میں یہ عرض کرونگا کہ ایسی زمینات کی لسٹ جو بیاک ورڈ کلاسس کو دینے کے قابل ہے - آفیسس میں لگائی جائے -گورنمنٹ ایسی ھدایت عہدہداروں کو دے تاکہ جو زمین دیجاسکتی ہے وہ معلوم ھو جائے اور ایک جگہ زمین ہے تو اس کے لئے دوسری جگہ غلطی سے جو درخواست دیجاتی ہے وہ نہ دیجائے - اسلئے ایسی لسٹ آفیسس میں لگانے کے احکام دئے جائیں تو بہتر ھوگا اور اس سے عوام کے لئے بڑی سہولت ھوگی -

تیسری چیز یہ ہے کہ پبلک ادارے خواہ وہ کچھ ھی سیاسی رجحان رکھتے ھوں لیکن ان سے زمین تقسیم کرنے کے سلسلہ میں گورنمنٹ کوآپریشن حاصل کرے - اس سے یہ ھوگا کہ نیچے کے آدمی اور پٹیل پٹواری جو رشوت لیکر زمین دلانے کا وعدہ کرتے ھیں

وہ ختم ہو جائیگا - ہر ضلع اور تعلقہ میں مختلف اداروں کے لوگوں کو لیکر ایک ایک کمیٹی بنائی جائے جو کلکٹر اور تحصیلدار کو یہ مشورہ دیگی کہ فلاں فلاں جگہ زمین ہے وہ بے زمین ہریجنوں کو دیجائے - اس طرح کی کمیٹیاں بنائی جائیں اور اس ڈھنگ سے اس مسئلہ کو حل کیا جائے تو میرا خیال ہے کہ اچھوتوں کو تھوڑا بہت فائدہ ہوگا - لینڈ لس لوگوں کو فائدہ ہوگا - جیسا کہ مرھٹی میں کہاوت ہے -

'येरे माझ्या मागल्या ताक कण्या चांगल्या'

اگر ایسا گورنمنٹ کا خیال ہے کہ جو کچھ دیا جارہا ہے وہ کافی ہے - چھانچ اور امبل پی کر وہ لوگ زندہ رہ سکتے ہیں تو یہ غلط ہے -

میں ہاؤز کا زیادہ وقت نہ لیتے ہوئے آنریبل منسٹر سے اور پورے ہاؤز سے درخواست کرونگا کہ اس پر سنجیدگی سے غور کرے اور جو مانگ اس ریزولیوشن میں کی گئی ہے اسکو مان لیا جائے - ایسا طبقہ جو سالہا سال سے پیچھے رہ گیا ہے اسکو آگے بڑھانے کی کوشش کی جائے تا کہ دنیا سے ہم کہہ سکیں کہ ھندوستان میں حکومت حیدرآباد نے نچلے طبقہ کی بھلائی کے کام کئے ہیں - انکا دل صاف ہے - اتنا کہتے ہوئے ریزولیوشن کی تائید کرنے کے بعد میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

شری بھجنگ راؤ وکیل ( جنتور ) :— اس ریزولیوشن کے متعلق میں اپنے خیالات ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں - اس ریزولیوشن کا منشا یہ ہے کہ لینڈلس ( Landless ) لوگ جو شیڈولڈ کاسٹ یا بیاک ورڈ کلاسس کے ہیں انہیں جو زمینات دیگئی ہیں انکے پٹے کئے جائیں اور جو زمین اب بھی انہیں دیجاسکتی ہے وہ دیکر اسکا پٹہ کیا جائے - یہ بھی مطالبہ کیا گیا ہے کہ ایک کمیشن مقرر کیا جائے تا کہ مزید زمینات برآمد کی جا سکیں - اس سلسلہ میں جو تجربہ مجھے اپنی کانسٹیٹیونسی میں ہوا ہے وہ میں ایوان کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں - میرے تعلقہ میں ندی کا رخ بدل جانے کی وجہ سے جو زمینات برآمد ہوئی ہیں اور جو پرمپوک کی اراضیات ہیں وہ ہزاروں ایکر کی تعداد میں موجود ہے - لیکن اسکے باوجود وہاں کے ہریجنوں کی درخواستوں پر جنکی تعداد سیکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں میں ہے کوئی لحاظ نہیں کیا گیا - جیتور میں ایسے احکام آنے کے بعد کہ ہریجنوں کو زمینات دیجاسکتی ہیں وہاں کے ہریجن بہت خوش ہوئے - اور اس موضع میں جہاں جہاں نشاندھی ہوئی تحصیلدار نے یہ دیکھکر کہ یہ زمین واقعی پرمپوک کی ہے اور قانوناً جو گا ئران ہوسکتا ہے اس سے زیادہ ہے لاؤنی پر درخواستیں منظور کیں اور پیشگی رقم بھی وصول کرلی - لیکن بعد میں مال اور جنگلات کے آفیسروں میں اختلاف رائے ہوا اور جنگلات والوں نے اسکو نامنظور کیا - میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اراضیات موضع سوس محفوظ جنگل کے تحت نہیں تھے اس میں کوئی امر مانع نہ تھا - وہ زمینات ہر سال ہراج ہوتے تھے اور انکی آمدنی بصیغہ مال جمع ہوا کرتی تھی لیکن جب یہ زمینات لوگوں کو دئے جانے کے بعد انہوں نے اس پر درستی کے لئے سیکڑوں

بلکه هزاروں روپیه خرچ کردیا تب جنگلات کے آفیسرس پرانے احکام جو سنه ۱۳۲۴ف کے هیں برآمد کرکے یه کہتے هیں که اس پر لوگوں کے جانور چرتے تھے - وه پرمپوک کی اراضی تھی - کیا سنه ۱۳۲۴ف سے لیکر آج سنه ۱۹۵۴ع تک انکی اس پر نظر نہیں پڑی تھی - یه زمین زائد از دس فیصد ہونے کی وجه سے دیجاسکتی تھی لیکن محض جنگلات کے آفیسروں کے پرانے احکام کے تحت اعتراض پر ان سے زمینات لےلی گئیں - منسٹر صاحب کی یه خواهش ہے که همارے ملک میں زیادہ سے زیادہ جنگل اگائے جائیں اور اتنی زمین جنگلات کے لئے مختص ہونا چاهئے لیکن جہاں جنگل هی نہیں اگ سکتے اور جیسا که گذشته کئی سال کا تجربه ہے که وهاں کوئی چوبینه پیدا نہیں هوا اور نه آئنده هونے کی توقع ہے وهاں پرانے احکام کو نکال کر زمینات واپس لی گئیں جسکی وجه سے کسانوں کا هزاروں روپیه کا نقصان هوا -

دوسری بات میں یه بتلانا چاهتا هوں که موضع گولےگاؤں تعلقه جیتور میں کچھ قابل کاشت اراضی تھی - اوس اراضی کے لئے سنه ۴۸ یا ۵۰ فصلی میں هریجنوں نے درخواست پیش کی تو انہیں نہیں دیگئی - وهاں کے پٹواری کی برادری کے آدمی نے اوسے حاصل کرلی - پھر سنه ۱۳۵۳ف میں اوس موضع میں زمین کے لئے کوشش هوئی تو اوس موضع کے لوگوں نے چونکه پٹیل پٹواری اور گرداور کی خدمت نہیں کی اسلئے ان کو نہیں دیگئی دوسرے موضع کے لوگوں کو زمین دیگئی - خدمت سے میرا مطلب ہے که نذرانه نہیں پیش کیا تو وه زمین دوسروں کو دلا دی - کہنے کا مطلب یه ہے که اس طرح هریجنوں کو زمینات دلانے کے لئے دلچسپی نہیں لیجاتی اور جو زمینات ناجائز طور پر دوسرے لوگوں کو دیجاتی هیں انہیں واپس بھی نہیں لیا جاتا - بہت سے گشتیات هیں اور بہت سے سرکیولرس هیں لیکن انکو دیکھنے کی فرصت کسے ہے - اسمبلی میں الٹے پلٹے جوابات دیکر یه سمجھا جاتا ہے که سب ٹھیک ہے معزز اراکین صحیح معلومات رکھکر سوالات پوچھتے هیں تو انکی برابر جانچ بھی نہیں هوتی - میں ایسے مقامات بتلانے کے لئے تیار هوں جہاں زمین هونے کے باوجود هریجنوں کو زمین نہیں دیگئی - میرے پاس مواد موجود ہے - میں مثل نشان تک بھی منسٹر صاحب کو بتلاسکتا هوں - تعلقه کے کلرکس کو تو زمین ملتی ہے لیکن هریجنوں کو نہیں دیجاتی - جو زمین بچی رهتی ہے دوسروں کو ملتی ہے لیکن هریجنوں کو نہیں ملتی -

دوسری بات مجھے یه عرض کرنا ہے که ایسی زمینات جو جنگلات کی نہیں هیں انکا عمل نہیں هوا ہے - لیکن ایسی زمینات پر سے بھی ناقابل عمل احکامات کی تعمیل میں لوگوں کو هٹایا جاتا ہے - موضع سوبو میں سنه ۱۳۵۳ف میں بیاک ورڈ کلاس کے لوگوں کو زمین دیگئی تو جنگلات والوں نے انہیں چالان کرنے کی کوشش کی اور یه کہا که انہوں نے چوبینه خراب کیا ہے - چونکه تحصیل کے احکام تھے اسلئے چالان تو نہیں هوا لیکن زمین واپس چلی گئی - باوجود اسکے که زمین مال کی ہے - جنگلات والے ایسے رمنه یا گھانس کا میدان بتلاتے هیں اور اس کا اندراج اپنے پاس کرلیتے هیں -

سنہ ۱۳۲۴ف میں جو کارروائی ہوی اس کا علم نہ ہونے کے باوجود اور باوجود اسکے کہ وہ خارج ازکھاتہ گارکھیڑا رینج جیتور کے تحت ہے ایسا کیا جاتا ہے ۔ سنہ ۱۳۲۴ف کی کارروائی کی مثل موجود ہے ابتک رعایا اون زمینات کی مالگزاری جن میں کہ پچاس ساٹھ زمینات کا تصفیہ محکمہ مال کو ادا کرتی ہے لیکن جنگلات والے اس کا بھی قبضہ نہیں دیتے ۔ موضع بھوگاؤں میں ایسی زمین ہے جو ہزاروں ایکر کی مقدار میں ہے ۔ اگر وہ زمین دیجائے تو تمام موضع کے لوگوں کو زمین ملسکتی ہے ۔ وہاں ۱۸ یا ۲۰ اراضیات ایسے ہیں جنکا سنہ ۱۳۰۹ف میں بندوبست ہوا ۔ اسکے بعد وہ ۱۲ف فصلی میں خارج ازکھاتہ ہوئے اور جنگلات کو چلے گئے ۔ اگر اب انکی پرت بندی کی جائے تو وہ بارہ چودہ آنے کی زمینات ہوسکتی ہیں اور بہترین کاشت ہوسکتی ہے ۔

آخر میں میں اس ریزولیوشن کی تائید کرتے ہوئے ہاؤز اور متعلقہ منسٹر صاحب سے ادباً گذارش کرونگا کہ اس اہم ریزولیوشن پر بہت سنجیدگی سے سوچیں اور اس ریزولیوشن کو محض اس وجہ سے کہ اپوزیشن کی طرف سے لایا گیا ہے دھتکار دینے کی کوشش نہ کرنا چاہئے ۔ آپکے دل میں ہریجنوں کا درد ہے تو اس درد کو نبھانے کے لئے اس ریزولیوشن کو پاس کیا جائے اور آپ اور ہم ملکر زمین تقسیم کرنے کے مسئلہ کو اسطرح خوبی سے حل کرسکتے ہیں ۔

اتنا کہکر میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

• శ్రీ పి. లక్ష్మయ్య :—అధ్యక్షమహాశయా, మన మిత్రులు దీనిని గురించి చాలాచాలా చర్చించారు. ఇప్పుడు నేను నూరులో ఒకటి చెబుతాను.

నల్లగొండ తాలూకాలో 'దరేశపురం అనే ఒక చిన్న గ్రామం వుంది. ఆ గ్రామంలో ఒక హరిజనుడు, జోలికట్టుకుని అడుక్కొనేవాడు, ఖారిజ్‌ఖాతా భూమికి గవర్నమెంటుకు దరఖాస్తు పెట్టి ఆ భూమికి ఏక్‌సాలాపట్టా మంజూరు పుచ్చుకొన్నాడు. అతడు ౪౮ ఫ. సంవత్సరమునుండి ఆ భూమిని దున్నుకొన్నాడు. అతడికి ఆ భూమిపై పట్టా కావాలని గవర్నమెంటుకు దరఖాస్తు పెట్టుకొన్నాడు. అతడు రెండు సంవత్సరాలనుండి దరఖాస్తులు పెట్టుకొంటే, ఆ దరఖాస్తులన్నీ గవర్నమెంట్ దఫ్తర్‌లోనే ఉండిపోయాయి. ఆ దరఖాస్తులన్నీ తహశీల్‌లో పడిఉన్నాయి అతడు పెట్టిన ౮ దరఖాస్తులు తహశీల్‌లో పడివున్నాయి. అతడు పెట్టిన ౮ దరఖాస్తులు తహశీల్‌లో ఉండిపోయాయి. పైగా టికట్‌పైకం అనేది ఒకటి వుంది. కలెక్టర్‌కు రూపాయి, డిప్యూటీకలెక్టర్‌కు ౮ అణాలు, తహశీల్‌దారుకు ౪ అణాలు. ఇట్లా టికట్‌లున్నాయి. మురాఫా చేసుకుంటే రెండు రూపాయలు. అతడు దరఖాస్తు పెట్టుకున్నతరువాత అతనికి మేలు చేస్తామని చెప్పి, గిర్దావరును పిలిచారు. గిర్దావరు అక్కడకు వెళ్ళి చూశాడు. గిర్దావరుకు అతడు తన రశీదులను కాగితాలను చూపించాడు. అందులో అతడికి ఏక్‌సాలా పట్టా వున్నట్లు ఉంది. గిర్దావరువచ్చి "ఈ భూమి నీవు చేస్తున్నావా? ఈ భూమికి పట్టా ఇవ్వటానికి పైసలు కావాలి. ఉన్నాయా?" అని అడిగాడు. అతడు "నేను జోలికట్టుకొని బిచ్చం అడుక్కొనేవాడిని. నేను ఎట్లా ఇస్తాను?" అన్నాడు. అప్పుడు గిర్దావరు "పైసలు

ఇవ్వలేనివాడివి, నీకు భూమి ఎందుకయ్యా ?" అన్నాడు. ౫౦ రూపాయలు ఇస్తేగాని పట్టా రాదన్నాడు. ఆ ఊరిలోని ఇంకోడికి ౫౦ ఎకరాలు భూమి ౬ ఎకరలు తరి వున్నది. అతడికి ఆ భూమి మీద పట్టా వుంది. ఆ పేదవాడు చేసుకొన్న భూమికి ౫౦ రూపాయలు చెల్లించి, అతడి కొడుకు పేరు మీద పట్టా సామిల్ పట్టా చేసినారు, తహశీల్ కుపోయి తహశీల్‌దారుతో గుసగుసలాడాడు. తాశీల్‌దారు ఇద్దరికీ సామిల్‌పట్టా ఇవ్వవచ్చునని వ్రాశారు. నల్లగొండ తహశీల్‌దారు నారాయణరావు దగ్గరకు పోయి చెప్పుకొన్నాడు. డిప్యూటి కలెక్టరుకు దరఖాస్తు పెట్టుకున్నాము. ఇద్దరిని పిలిపించి విచారించమన్నాము. ఆ పేదవాడు కట్టిన రశీదులు వున్నవన్నాము. ఆ విధంగా ఉంది ఆ గ్రామంలోని పరిస్థితి.

ఇంకో చిన్న విషయం చెబుతాను. చెర్లగౌరారం అనే ఒక ఊరు ఉంది. ఆ ఊరిలోతంగెళ్ళు, ఈదులు, తాటిబొంతలు కొట్టుకొని, ౪౪ కుటుంబాలు మూడు ఏండ్లనుండి సాగచేసుకొంటున్న భూమిని శంకర్రావు అనే కోమటి తనకు కావాలని చెప్పి కలెక్టర్ కు దరఖాస్తు పెట్టుకొన్నాడు. శంకర్రావు కోమటి, వ్యాపారం చేసేవాడు, కాంగ్రెసు నాయకుడు, మునిసిపాలిటీ మెంబరు, గుత్తేదారు, అతడు బేరంచేస్తూంటాడు. అతడు ౪౪ కుటుంబాలు చేసే భూమిని వాళ్ళు తంగెళ్ళు, చెట్లు కొట్టుకొని సాగుచేసుకొంటున్న భూమిని ౧౦ ఎకరాల ౧౫ గుంటల భూమిని, ౪౪ కుటుంబాలు కష్టపడి, బాధలుపడి చేసుకొంటున్న భూమిని తనకు కావాలని చెప్పి అతడు కలెక్టర్‌దగ్గరకు పోయి, డిప్యూటీకలెక్టర్‌దగ్గరకు పోయి "నేను పోలీసులో కొలువు చేశాను, నేను కాంగ్రెసు మెంబరును, మునిసిపాలిటీ మెంబరును" అని చెప్పుకొని, ఆ భూమికోసం దరఖాస్తు పెట్టుకొంటే, ప్రభుత్వం అతడి మాటలువిని, అతడికి ఆ భూమిపై పట్టా ఇచ్చింది కలెక్టర్ దగ్గరకు ౧౮ మంది ఆడవాళ్ళు, ౧౦౦ మంది మగవాళ్ళు వచ్చి ఫిర్యాదు చేశార "మేము ౪౪ కుటుంబాలవాళ్ళం, కష్టపడి సాగుచేసుకొంటున్న భూమిని ఇంకొకరికి ఇవ్వటం యేమి పద్ధతి ?" అని అడిగితే "ఆ సంగతి మాకు గుర్తులేదు. ఇక తిరిగి మార్పుచేయటానికి వీల్లేదు" అని అన్నారు. ఇంతవరకూ చేసిన రశీదులు ఉన్నాయి అని చెప్పి అవి చూపించితే ఇవేవీ మాకు తెలియదు అన్నారు. ఇవి మాకు గుర్తులేదు అని చెప్పారు. దాని తర్వాత రెవిన్యూబోర్డుకు దరఖాస్తుపెట్టారు. కలెక్టర్ ఖిలాబ్‌చేయటానికి ౨, 3 రూపాయలు టిక్కెట్లు ఇచ్చి రెవిన్యూ బోర్డుకు దరఖాస్తు పెడితే, దాని మీద ౫౦ రూపాయలు టికెట్లకే అయింది. 3 రూ. టికెట్లు కొన్ని, ౨ రూ. టికెట్లు కొన్ని, రూపాయ టిక్కెట్లుకొన్ని.—ఈ విధంగా టికెట్లు ఉంటాయి ౪౪ కుటుంబాలు మూడేండ్లనుండి చేస్తున్న భూమిని "యీ భూమి నాది, ఆ భూమిపై వీళ్ళకు హక్కు లేదు" అని ఆ కోమటి వ్యాపారస్తుడన్నాడు. అతడు కొత్వాల్‌సాబుకు వ్రాస్తే, ఆయన ౧౨ మంది పోలీసులను పంపించారు. ఎల్లడు, పుల్లడు, యీవిధంగా ౪౦ మంది మీద ముఖద్దమా చేశారు. ౪౦ మంది భూమికి అడ్డం వచ్చారని చెప్పాడు. వారంతా కూడు లేనివారు. వారందరినీ పోలీసులు రిమాండులో ఉంచి నల్లగొండ తీసుకుపోయి నాకాలో వదేశారు. పదిగంటల రాత్రి పోయి మనిషికి 300 రూపాయల జమానత్ పెట్టి వారిని విడిపించాము. రెవిన్యూ బోర్డులో ఇంతవరకు కార్వాయి నడుస్తోంది.

బంగారుగడ్డలో అంగడిపేట గ్రామం ఉంది. ఆ గ్రామంలో ముగ్గురు అన్నదమ్ములున్నారు నరసింహారెడ్డి, నారాయణరెడ్డి, రంగారెడ్డి, యీ ముగ్గురు అన్నదమ్ములు. హరిజనులు మూడు కుటుంబాలవాళ్ళు, లచ్చయ్య, గోపయ్య, మైశయ్య వీరు ౫౫ ఎకరాల భూమిని సేద్యం చేస్తున్నారు వీరికి ఆ భూమిపై పట్టా వుంది. పట్టా వున్న భూమికి నరసింహారెడ్డి ౧౦ రూపాయలు ఇచ్చి ఆ భూమిలో మూడోపాలు తీసుకొన్నాడు. ఆ అన్నదమ్ములు ముగ్గురు ఆ ౫౫ ఎకరాలను మూడు భాగాలు చేసి ముగ్గురూ తాగుకొన్నారు. నరసింహారెడ్డి పదిరూపాయలు ఇచ్చాడు కాని, నారాయణరెడ్డి పది రూపాయలు ఇవ్వలేదు ; ౨ రూపాయలూ ఇవ్వలేదు. ఆ విధంగా ఆ భూమి ఆ అన్నదమ్ములు ముగ్గురూ పంచుకొన్నారు. ఆ భూమిని ఇస్తాం, ఇస్తాం అని చెప్పి ౧౦ ఏండ్ల నుండీ జరుపుతున్నారు. ఇంతవరకూ ఇవ్వలేదు. ఇప్పుడు ఎవరైతే బలం కలిగి వుంటారో, వారే బలవంతంగా భూమి లాక్కున్నా వారికే ఆ భూమి ఉంటోంది. "బలం గలవారిదే భూమిం' గుల్బర్గానుండి వచ్చిన ఒకరు చెప్పారు. "పైసలు ఎవరిదగ్గర వుంటే వాళ్ళదగ్గర ప్రభుత్వం వుంటుంది" అని. ఇంకొక విషయం చెబుతాను. అంజయ్య · గురునాథరెడ్డి అనే అతడు ఒక పట్వారీ. అతడు కాంగ్రెసు మెంబరు. ఆయన ౫౦ మందిని మెంబర్సుగా జేర్పించారు కాంగ్రెసు మెంబర్సు సభ్యత్వఫారాలు అతని దగ్గర వున్నాయి. ౮౦ ఏండ్లు సాగుచేసుకొంటున్న భూమిని ౧౬ పుట్లు పండించినవారిని దెబ్బలు కొట్టి ఆ భూమినుండి పంపించి దానిని స్వాధీనం చేసుకొన్నాడు. ప్రతివారూ కష్టపడేవారు ఉన్నారు. కాంగ్రెసులో చెప్పిన ఒక పాట వుంది......

جتنا بھی چاہے ظلم لٹانا ہے لٹالے ۔
جتنا بھی چاہے دل کا ارمان مٹانا ہے مٹالے ۔
ہم کو ستالے ۔
نیکی کے پردے میں بدی کرنا ہے کرالے ۔
جتنا بھی چاہے ظلم لٹانا ہے لٹالے ۔
جتنا بھی چاہے دل کا ارمان مٹانا ہے مٹالے ۔
پاپی کا گھڑا بھرنا ہے بھرالے ۔
پاپی کا گھڑا بھر کر وہ بھرے بازار میں پھوٹ جائیگا ۔

*The house then adjourned till Half Past Two of the Clock on Tuesday, the 21st September 1954.*

---